کتب مین لکھا ہے ڈول وسط سے کینچین گے یہی معتبر ہے اور فقہا نے ڈول وسط مین اختلاف کیا ہے بعض نے لکھا ہے کہ مراد اوس
وہ ڈول ہے جو اوس شہر مین مستعمل ہو اور بعض نے لکھا ہے کہ ہر کنوین مین اوسی کنوین کا ڈول معتبر ہے اسواسطے کہ سلف مطلق
سے متعارف مراد لیتے ہین اور کتابون مین اسی روایت کو مختار لکھا ہے یہی ظاہر روایت ہے اور بعض نے لکھا ہے کہ وہ ڈول
مراد ہے جسمین ایک صاع پانی آوے اور بعض نے اسکے سوا لکھا ہے بہر حال ہر کنوان دو حال سے خالی نہین ہے
اوسکے واسطے ڈول معین ہے یا نہین اگر اوسکا ڈول معین ہے تو یہی ڈول معتبر ہے اسی سے پانی کینچین گے اور اگر
ڈول معین نہین ہے تو وہ ڈول لین گے جسمین ایک صاع پانی آوے مسئلہ جسقدر ڈول کینچنے واجب ہوے
اگر اوس حساب سے ایک بڑا ڈول لاکے جسمین بقدر واجب پانی آجاوے ایک ڈول نکالا کافی ہوگا اور اوس کنوین کی
طہارت کا حکم کیا جائیگا یہی ظاہر مذہب ہے مثلا کسی کنوین سے بیس ڈول کینچنے واجب ہوے اور ایک بڑا
ڈول کینچا جسمین اوس کنوین کے ڈول سے بیس ڈول پانی سماتا ہے تو کافی ہوگا اور حسن بن زیاد رحمہ اللہ کہتے
ہین کہ جب تک ڈول مقررہ نہ کینچین گے کنوان طاہر نہوگا اس سبب سے کہ تکرار ڈول سے کنوین کے نیچے سے
پانی جاری ہوتا ہے اور اوپر سے کینچا جاتا ہے تو یہ مثل پانی جاری کے ہوگا اور یہ بات ایک بڑے ڈول مین
حاصل نہین ہوتی ہے اور یہی زفر رحمہ اللہ سے منقول ہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ ایک بڑے ڈول نکالنے سے
مقصود حاصل ہوا یعنی بقدر واجب کینچا گیا اور اعتبار جریان کا ساقط ہے اسی جہت سے پے درپے ڈول کینچنا
شرط نہین کیا گیا یہان تک اگر ایک ڈول روز کینچا جائیگا تو جائز ہے اور جو کہ عدم اشتراط توالی پر متفرع ہے
وہ یہ ہے کہ اگر ایک روز کچھ ڈول کینچے بعد اوسکے دوسرے روز کنوین مین پانی زیادہ ہوا بعض نے کہا سب پانی
کینچا جاوے گا اور بعض نے کہا کہ جسقدر پہلے روز باقی رہا تہا یہی صحیح ہے اور بعض کتب مین لکھا ہے کہ اشتراط
توالی مین اختلاف ہے مگر مختار عدم اشتراط توالی ہے مسئلہ ایک کنوین سے بیس ڈول کینچنے واجب ہوے
اور روز دو ڈول روز دس دن مین کینچے گئے جائز ہے اور کنوان طاہر ہوگا مسئلہ اگر اخیر ڈول کنوین کے
بیچ مین ہے اور پانی ٹپکتا ہے طاہر نہوگا جب تک وہ ڈول اوپر کینچ نہ آوے یہی مختار ہے مسئلہ اگر لڑکے اور
بازاری لوگ رسی اور ڈول چہوتے ہین دونون چیزین طاہر ہین جب تک نجاست کا یقین نہو مسئلہ کسی نے
پہٹے ہوے ڈول سے پانی نکالا اور پانی زیادہ نصف ڈول سے اوپر تک پہنچ آیا وہ ڈول مثل ڈول ثابت
کے شمار کیا جاوے گا مسئلہ جب کنوان طاہر ہوا تو طاہر ہوگا ڈول اور رسی اور چرخ اور گرد کنوین
کا اور ہاتھ کینچنے والے کا اس لیے کہ نجاست ان سب چیزون کی بسبب نجاست کنوین کے تہی تو اب
کنوین کے طاہر ہونے سے یہ سب چیزین بہی طاہر ہونگی چندرہوان چشمہ اگر کسی نے کنوین کے نجس پانی سے
بے دریافت وضو کیا تو کسوقت سے نماز کا اعادہ کرے مسئلہ کنوین سے پرندہ یا چوہا وغیرہ مردہ نکلا اوس

لوگون نے اس کنوین کے پانی سے وضو کیا تہا اگر گرنیکا وقت معلوم ہے تو اوسی وقت سے نماز کا اعادہ کرین اور اگر
گرنیکا وقت دریافت نہین ہے تو امام ابی حنیفہ رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ اگر چوپایہ پرندہ وغیرہ پہول یا پہٹ گیا ہے
تو تین دن رات کی نماز پہیرین ورنہ ایکدن رات کی نمازکا اعادہ کرین اور صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک جب تک
گرنیکے وقت کا یقین نہو نماز نہ پہیرین کے اسی پر فتوی ہے **مسئلہ** کوئی جانور کنوین مین پہول یا پہٹ
گیا ہے تو جو کہانا اس پانی سے تین روز تک پکا ہے نہ کہاوے اور اگر پہولا یا پہٹا نہین تو جو کہانا اوس دن
پکا ہے نہ کہائے اور اوسی کو لیا ہے ابی حنیفہ رحمہ اللہ نے اور ابی یوسف رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ جب سے
کنوین کا پانی کہینچنا واجب ہوا تو جو چیز اس پانی سے پکی ہے انسان کو نہ کہلائے اور کتے وغیرہ کو کہلانیکا کچہ
مضائقہ نہین اور بعض نے کہا کہ گنہگار کے ہاتہ بیچ ڈالے اور اوس پانیکو گلی مین چہڑکنے کا کچہ مضائقہ نہین
اور چارپایونکو یہ پانی نہ پلاوے اور اگر اس پانی مین آٹا گوندہا ہے تو یہ چارپایون کو کہلاوے **مسئلہ** صاحبین
رحمہما اللہ نے کہا نجاست چاہ کا وقت علم کے حکم کیا جائیگا لوگون پر کچہ نماز کا اعادہ لازم نہین ہے نہ دہونا
اوس کپڑیکا جسپر کنوین کا پانی پہونچا قبل علم کے یہی قیاس ہے اسلیے کہ شک سے یقین زائل نہین ہوتا ہے
اور ہم یقین رکہتے ہین اوسکے طہارت کا زمان گذشتہ مین اور نجاست کا شک ہے اسواسطیکہ احتمال ہے
کہ وہ جانور اور کہین مرا ہو پہر ہوا سے کنوین مین گرا ہو یا بعض دشمن یا لڑکون یا بعض جانور نے کنوین مین
ڈالدیا ہو جیسا ابی یوسف رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ مین نے دیکہا چیل کو اوسکے چونچ مین چوہا مردہ تہا اوسے
کنوین مین ڈالدیا یہ دیکہہ کے ابی یوسف رحمہ اللہ نے اپنے قول سے اس قول کیطرف رجوع کی **سولہوان
چشمہ** جہوٹے کہانے اور پانی کے بیان مین فرمایا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے مَنْ شَرِبَ سُؤْرَ
أَخِيهِ كُتِبَ لَهُ عَشْرُ حَسَنَاتٍ جو کوئی پیے جہوٹا اپنے بہائیکا لکہی جائین گی اوسکے واسطے دس نیکیان
**مسئلہ** بعض کتب مین لکہا ہے کہ جہوٹا چار قسم پر ہے اولی وہ جسکی طہارت پر اتفاق ہے بیکراہت مثل جہوٹے
بنی آدم کے مسلم ہو یا کافر چہوٹا ہو یا بڑا مرد ہو یا عورت پاک ہو یا نجس حائض ہو یا جنب الا شراب پینے کیوقت
شرابیکا جہوٹا نجس ہے لیکن اگر شراب پینے کے بعد اوسنے تین بار اپنے رال گہونٹی ہو تو طاہر ہے ابی حنیفہ رحمہ اللہ
کے نزدیک یا جس شخص نے شراب پی پہر تہوڑی دیر کے بعد اپنے مونہہ زبان سے چاٹ لیے اور تین بار رال
گہونٹی اور پانی پیا تو پانی بچا ہوا طاہر ہے مگر جسکی مونچہین بڑی ہین وہ اگرچہ بعد ساعت کے بہی پیے جب بہی
طاہر نہوگا اسواسطیکہ بڑے بال جو نجس ہو جاتے ہین وہ زبان کے چاٹنے سے پاک نہین ہوتے ہین اور دوسری قسم
جن جانورونکا گوشت کہانا حلال ہے اونکا جہوٹا بہی طاہر ہے مثل اونٹ اور گائے اور بکری کے دوسری قسم
کا جہوٹا نجس وہ جہوٹا ادرندے چارپایون کا ہے تیسری قسم کا مکروہ وہ جہوٹا بلی وغیرہ کا ہے چوتہی قسم

پھرتے ہین اونکا جھوٹا مکروہ ہے اور اگر اونکی چونچین نجاست بھری ہے تو پانی نجس ہوگا اور اگر کھیتون مین نہین پھرتے
اور نجاست بھی نہین کھاتے ہین تو اونکا جھوٹا طاہر ہے **مسئلہ** جھوٹا اون جانورون کا جنکا
خون سائل نہین ہے اور پانی مین رہتے ہین یا پانی مین نہین رہتے طاہر ہے **مسئلہ** جھوٹا پرندون
درندون کا جس طرح باز و چرغ و شاہین و چیل اور مانند انکے مکروہ ہے اور بعض نے کہا مکروہ
تنزیہی ہے اور بعض نے کہا کہ مکروہ تنزیہی بھی نہین ہے یہی صحیح و مختار ہے اور ابی یوسف رحمہ اللہ
سے مروی ہے کہ اگر یہ جانور مقید ہین اور انکا پالنے والا جانتا ہے کہ انکی چونچین نجاست نہین ہے تو مکروہ
نہین ہے اور اس روایت کو مشائخ نے مستحسن رکھا اور اسیطرح وہ پرندے جنکا گوشت نہین کھایا جاتا ہے
اونکا جھوٹا بھی مکروہ ہے استحساناً **مسئلہ** پسینا دائم الخمر کا نجس ہے **مسئلہ** پسینا جنب کا طاہر ہے اگر کنوین یا کپڑے
پر ٹپکا فاسد نہ کریگا اور اسی طرح دودہ بچی کا ایک قول پر طاہر ہے **مسئلہ** اسی طرح دودہ عورت کا طاہر
اور اسی طرح دودہ مردہ بکری یا گاؤ کا اور اگر دودہ عورت میت کا پانی مین گرا نجس کریگا **مسئلہ**
آب دہن ہاتھی کا نجس ہے اگر سونڈہ سے کپڑے پر پہونچا نجس کریگا **مسئلہ** جو پانی کہ
زندہ کے منہ سے نکلتا ہے طاہر ہے اور جو میت کے منہ سے نکلتا ہے نجس ہے اور جو پانی کہ سوتے کے
منہ سے نکلا یا پیٹ سے آکے منہ سے نکلا طاہر ہے اسواسطیکہ جو پانی منہ سے نکلتا ہے وہ بلغم سے پیدا ہوتا ہے
طاہر ہوگا جسطرح پر نزدیک ابی حنیفہ و محمد رحمہما اللہ کے نزدیک اسی پر فتوی ہے **ستروان چشمہ** پانی مستعمل کے
بیان مین **مسئلہ** مستعمل ابی حنیفہ و ابی یوسف رحمہما اللہ کے نزدیک اوسے کہتے ہین جس سے زائل کیا جاوے حدث
یا قصد کیا جاوے تقرب کا اور محمد رحمہ اللہ کے نزدیک مستعمل ہوتا ہے قصد تقرب سے نہ سقوط فرض سے اگر حدث زائل نکیا جاوے
اور نہ قصد کیا جاوے تقرب کا تو پانی مستعمل نہ ہوگا بلا خلاف اگر محدث یا جنب یا حائض غسل کرے نہ واسطے تقرب کے
نہ واسطے نماز کے تو پانی مستعمل ہوگا شیخین رحمہما اللہ کے نزدیک اور محمد رحمہ اللہ کے نزدیک مستعمل نہوگا اور اگر غیر
اور غیر محدث اور غیر جنب نے وضو کیا نہ واسطے تقرب کے تو پانی مستعمل نہوگا **مسئلہ** لڑکے نے وضو کیا تو مستعمل
ہونے مین متاخرین نے اختلاف کیا لیکن مختار یہ ہے کہ اگر لڑکا عاقل ہے تو پانی مستعمل ہوگا ورنہ نہین اسیطرح
اگر لڑکے کو وضو کرنا سکھایا اور فقط قصد تعلیم کا ہے تو پانی اس وضو کا مستعمل نہوگا **مسئلہ** جسطرح پانی مستعمل ہوتا ہے
وضو کرنے سے اور غسل جنابت سے اسیطرح مستعمل ہوتا ہے غسل احرام و اسلام سے اور وضو اوپر وضو کے اور
غسل نماز جمعہ و نماز عیدین اور عرفے کی رات اور لیلۃ القدر سے اسی طرح اگر عورت نے غسل کیا حیض یا نفاس کا
یا غسل دیا میت کو پھر غسل کیا ان سب صورتون مین پانی مستعمل ہوگا واسطے قائم کرنے قربت کے **مسئلہ**
مستعمل پانی کی تین قسمین ہین ایک مستعمل نجس ہے بہ نجاست خفیفہ بالاتفاق مثل استنجے کے پانی کے و غسالہ کپڑے

نجس کے اور تیسرے مستعمل طاہر و طہور ہے بالاتفاق مثل غسالہ حبوب و بقول و کپڑے طاہر کے اور تیسرے مستعمل مین
امید کے اقوال مین وہی وہ پانی ہے کہ مستعمل ہوتا ہے نجاسات حکمیہ مین مثل وضو و غسل کے ابی حنیفہ رحمہ اللہ نے
کہا ہے کہ یہ نجس ہے بہ نجاست غلیظہ اور ابی یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک نجس ہے بہ نجاست خفیفہ اور محمد رحمہ اللہ
کے نزدیک طاہر غیر طہور ہے اسی پر فتوی ہے مسئلہ ہمارے اصحاب نے اتفاق کیا روایات ظاہرہ مین اسبات پر کہ
مستعمل پانی بدن مین طہور نہین باقی رہتا ہے اور اختلاف کیا اوسکی طہارت مین اور جس سبب سے وہ مستعمل ہوتا ہے
اور کسوقت وہ پانی مستعمل کہلاتا ہے جب واسطے سقوط فرض کے نیت کی ہو یا قصد ٹھنڈک یا ڈول نکالنیکا کنوین
سے کیا ہو ابی حنیفہ و ابی یوسف رحمہما اللہ نے کہا مستعمل ہوتا ہے اور محمد رحمہ اللہ نے کہا مشہور روایت مین ہے
کہ مستعمل نہین ہوتا ہے اور بالاتفاق مستعمل اس سبب سے ہوتا ہے کہ واسطے طہارت کے استعمال کیا ہو اور ثبوت حکم
استعمال مین اتفاق اس بات پر کہ جب تک عضو پر ہے حکم استعمال کا نہ پایا جائیگا اور بعد زوال کے عضو سے اختلاف
ہے بعض نے کہا کہ مستعمل ہوگا اگرچہ ہوا مین ہو اس دلیل سے کہ اگر محدث نے اپنے دونون بازو دھوئے اور کسی نے
اوسکے نیچے اپنے ہاتھ اوسی پانی سے دھوئے نہین جایز ہے یہ مروی ہے ہمارے اصحاب رحمہم اللہ سے اور
اسیطرح اگر محدث نے اپنے کسی عضو کو دھویا اور قبل مجتمع ہونے اس پانی کے کسی جگہ اوس سے دوسرا عضو دھویا
جائز نہین ہے مگر ابی مطیع بلخی رحمہ اللہ کے قول پر اور بعض نے کہا مستعمل اوسوقت ہوگا کہ کسی جگہ ٹھہرے اور ٹھہر
موقوف ہوجائے اور طہارت پانی مستعمل مین اختلاف ہے شیخین رحمہما اللہ کے نزدیک مشہور قول پر نجس ہے اور امام محمد
رحمہ اللہ کے نزدیک طاہر ہے پس اگر مستعمل پانی استنجے کا کپڑے پر بقدر درہم پہنچا تو اس سے ہمارے نزدیک نماز جائز
نہین اگر استنجے کا نہین ہے تو ایک روایت ابی حنیفہ و ابی یوسف رحمہما اللہ پر نماز کو منع نہ کریگا جب فاحش ہو اور
فاحش ابی حنیفہ رحمہ اللہ نزدیک اوسے کہتے مین جسے دیکھنے والا فاحش کہے اور بعض نے کہا کہ چوتھائی
کپڑے بھر ہو تو کثیر ہے اور ابی یوسف رحمہ اللہ نے کہا اگر ایک بالشت بھر چوڑا اور ایک بالشت لنبا ہو تو کثیر
ہے اور روایت محمد کی ابی یوسف رحمہما اللہ سے ہے کہ مقدر کیا گیا چوتھائی پر بعض نے اس سے مراد لی چوتھائی جیب
آستین و دامن کی نہ چوتھائی سب کپڑے کی مسئلہ کنوین مین مستعمل پانی گرا ایک روایت ابی حنیفہ رحمہ اللہ سے ہے
کہ اگر غسالہ جنابت کا ہے تو سو ڈول کھینچے جائینگے کہ پاک ہو اور اگر وضو کا پانی ہے تو چالیس ڈول
کھینچے جائینگے اور صحیح یہ ہے کہ جبتک کنوین کے پانی پر مستعمل پانی غالب ہو فاسد نہ کریگا مسئلہ پانی
مکروہ کنوین مین گرا حسن زیاد نے ابی حنیفہ رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ چند ڈول کھینچین گے اور مختار
خواجہ امام فخر رحمہ اللہ کے نزدیک یہ ہے کہ دس ڈول کھینچین گے پاک ہوگا مسئلہ پانی مشکوک کنوین مین گرا
حسن زیاد رحمہ اللہ نے ابی حنیفہ رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ چند ڈول کھینچین گے نہ ہو واسطیکہ کہ نجس ہے

بلکہ واسطے کہ پاک اور ناپاک کر دیوالا ہو مسئلہ ایک شخص جنب نے کنوین سے ڈول کھینچکے پانی اپنے سر پر
ڈالا پھر دوسرا ڈول کنوین مین ڈالا اور اوسکے بدن سے کنوین مین قطرے پانی کے ٹپکے اسکا کچھ اعتبار
نہین اگرچہ پانی مستعمل ابی یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک نجس ہے لیکن اسوقت گویا کہ حکم نجاست کا ساقط
ہوا اسواسطے کہ اس سے بچنا غیر ممکن ہے مسئلہ جنب نے غسل کیا ایک کنوین مین پھر دوسرین مین پھر تیسرین مین
اسی طرح دس کنوون مین یا زیادہ ابی یوسف رحمہ اللہ نے کہا ہے سب کنوین نجس ہو نگے اور محمد رحمہ اللہ
نے کہا کہ تیسرے کنوین سے یہ شخص طاہر نکلیگا پھر دیکھین گے اگر اسکے بدن پر عین نجاست ہے سب کنوین
نجس ہون گے اور اگر اوسکے بدن پر عین نجاست نہین ہے تو سب کنوون کا پانی مستعمل ہوگا پھر تیسرے
کنوین کے غسل کے بعد اگر اسکے نیت غسل کی ہے تو پانی مستعمل ہوگا اور اگر اسکی نیت غسل کی نہین ہے تو
مستعمل نہوگا مسئلہ اپنے سر کے بال ٹھنڈا نیکو دھوے اور باوضو ہے تو پانی مستعمل نہوگا مسئلہ عورت
نے کسی کے بال اپنے بالون مین وصل کیے اور جو بال وصل کیے ہین وہ دھوے تو پانی مستعمل نہوگا اور
اگر اپنے بال دھوے تو مستعمل ہوگا مسئلہ جنب نے ایک پیر کو دوسرے پیر پر رکھکے غسل کیا
نیچے کا پیر اوپر کے پانی سے پاک ہوگا بخلاف وضو کے مسئلہ کسی نے اپنا ہاتھ کھانے
کے پہلے یا بعد دھویا پانی مستعمل ہوگا مسئلہ جنب نے کلی کی نیت سے منہ مین پانی نہین لیا
تو مستعمل نہوگا محمد رحمہ اللہ کے قول پر اور اسی طرح اگر اپنے منہ مین پانی لیا اور اوس سے
اپنے اعضا دھوئے یا برتن مین بھر دیا تو طاہر اور طہور ہے اور ابی یوسف رحمہ اللہ نے
کہا ہے کہ وہ طہور باقی نہ رہے گا یہی صحیح ہے مسئلہ محدث نے اپنا سر برتن مین
مسح کے واسطے ڈالا تو پانی مستعمل نہوگا ابی یوسف رحمہ اللہ کے قول پر اسواسطے کہ پانی
اوس چیز سے نجس ہوتا ہے جس سے غسل کیا جاے اور ارادہ کیا جائے گا غسل کا لیکن
جس چیز سے مسح کیا جاتا ہے وہ مستعمل نہین ہوتا ہے اگرچہ اوس سے مسح کا ارادہ کیا ہو اور محمد
رحمہ اللہ نے کہا کہ اگر محدث کے دونون بازوون پر جبائر ہون دونون کو پانی مین ڈبویا یا اپنے سر کو برتن مین
ڈبویا جائز نہین اور پانی مستعمل ہوگا مسئلہ غسالہ برتن مین گرا اگر تھوڑا ہے فاسد نہ کریگا اور تھوڑا او
کہتے ہین کہ ظاہر ہو جس مقام پر پانی مین قطرہ گرا ہے مثل شبنم کے اور اگر ظاہر ہے اور دیکھا تو وہ بہت
ہے مسئلہ بعد وضو اور غسل کے کچھ مضائقہ نہین کہ اپنا جسم رومال سے پونچھے اور مروی ہے کہ بیشک
رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے اسطرح کیا ہے یہی صحیح ہے اور بعض نے کہا کہ مکروہ ہے اور بعض نے کہا
کہ وضو کر نیوالیکو مکروہ ہے نہ غسل کر نیوالیکو مسئلہ ایک شخص نے جنابت کا غسل کیا اوس سے کچھ برتن مین پانی

ٹپکا یہ برتن کا پانی فاسد نہوگا اسواسطے کہ اسکا امتناع نہین ہوسکتا ہے اگر ہم کہین کہ یہ پانی نجس ہوتا ہے تو لوگون پر کام تنگ ہو جائے اور حق تعالی فرماتا ہے یُرِیْدُ اللّٰہُ بِکُمُ الْیُسْرَ وَلَا یُرِیْدُ بِکُمُ الْعُسْرَ اللہ چاہتا ہے تم پر آسانی اور نہین چاہتا تم پر تنگی اور فرمایا حق جل شانہ نے وَمَا جَعَلَ عَلَیْکُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ اور نہین کی تم پر دین مین تنگی اور فرمایا حق سبحانہ نے لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَہَا نہین تکلیف دیتا اللہ مگر اوسکی وسعت کے موافق مسئلہ غسالہ میت کا اگر غسل دینے والے کے کپڑے پر اسقدر پہونچا کہ اوس سے بچنا ممکن نہین ہے تو معاف ہے مسئلہ غسالہ میت کا نجس ہے اور محمد رحمہ اللہ نے اسکو مطلق چھوڑا اسواسطے کہ وہ کہتے ہین کہ میت اکثر نجاست سے خالی نہین رہتا ہے اور اصح یہ ہے کہ جب میت کے بدن پر نجاست نہوگی پانی مستعمل ہوگا نجس نہوگا مسئلہ وہ کپڑا جس سے میت کا جسم پونچھا جاتا ہے طاہر ہے جسطرح زندہ اپنے جسم کو بعد غسل کے پونچھے مسئلہ کسی نے سوا اعضا وضو کے اور اعضا اپنے دھوئے جسطرح پہلا اوران اصح یہ ہے کہ پانی مستعمل نہوگا بخلاف اعضای وضو کے مسئلہ مستعمل پانی پینا مکروہ ہے مسئلہ وضو کیا طاہر نے میل یا خمیر یا مٹی دھونیکو یا غسل کیا طاہر نے ٹھنڈک کے واسطے تو پانی مستعمل نہوگا مسئلہ جنب یا محدث نے برتن مین ہاتھ ڈالا پانی نکالنے کو مستعمل نہوگا بلا خلاف واسطے ضرورت کے اسلیے کہ انسان اکثر چھوٹا برتن ڈبونیکو نہین پاتا ہے اور ممکن نہین کہ بڑے برتن سے پانی اونڈیلے تو مضطرب ہوتا ہے کہ کیا چیز ڈبووے تو اوسوقت ہاتھ قائم مقام چھوٹے برتن کے ہے مسئلہ کپڑے پاک کو یا جس چارپائے کا گوشت کھایا جاتا ہے دھویا پانی مستعمل نہوگا اسی طرح اگر بدن یا سر سے مٹی دھوئے مسئلہ گلاب سے وضو کیا تو مستعمل نہوگا بلا خلاف مسئلہ مستعمل پانی پانی خالص مین گرا بعض نے کہا اوس سے وضو نہین جائز ہے اگرچہ تھوڑا ہو اور بعض نے کہا جائز ہے یہی صحیح ہے مسئلہ ہتیلی دھونیکو پانی مین ڈالی نجس ہوگا اور بعض نے لکھا کہ یہ قول ابی یوسف رحمہ اللہ کا ہے اور محمد رحمہ اللہ کے نزدیک طاہر ہے اسی پر فتوی ہے مسئلہ اپنے اعضا کو رومال سے پونچھا وہ بھیگ گیا یہان تک کہ کثیر ہوگیا یا کپڑے پر اعضا سے پانی ٹپکا اور کثیر ہوا اس سے نماز جائز ہے مسئلہ مستعمل پانی محمد رحمہ اللہ کے نزدیک طاہر ہے یہی مختار ہے اور شیخین رحمہما اللہ کے نزدیک نجس ہے لیکن اعتبار نجاست کا واسطے ضرورت کے اس جگہ ساقط ہے

اٹھارہوان چشمہ پانی فواکہات اور بقول وغیرہ کے حکم مین مسئلہ نہین جائز ہے وضو تربوز اور ککڑی اور کھیرے اور فواکہ کے پانی سے کہ اونکو نرم کرکے نچوڑین اور بعض نے آب فواکہ کی تفسیر مین لکھا ہے کہ سیب اور بہی کو نرم کرکے پانیمین بکائین پھر نچوڑین غرض جواز دونون صورتون مین نہین کہ آب مطلق نہین ہے اور نہ اوس پانی سے جو ربیع مین تاک

انگور سے بنتا ہے اسی طرح منع کیا شمس الائمہ حلوائی رحمہ اللہ نے اور نہ گلاب سے اور نہ زعفران و صابون کے
پانی سے جب پانیکا نام و رقت جاتی رہے اور گاڑھا ہو جائے اور اگر رقت و لطافت و نام پانی کا باقی ہے تو
وضو جائز ہے مسئلہ جس چیز سے صفائی مقصود ہوتی ہے اگر پانی مین پڑے اوس پانی سے وضو
جائز ہے اگرچہ متغیر ہو مسئلہ جیسے کچی وغیرہ پانی مین پکائی اور رنگ متغیر ہو گیا لیکن رقت باقی ہے تو
وضو جائز ہے اور اگر گاڑھا ہو گیا تو جائز نہین مسئلہ جائز نہین وضو انگور تر کے پانی سے اور نبیذ
انگور خشک سے یہی صحیح ہے مسئلہ غسل و وضو جائز نہین ہے نبیذ تمر سے ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے
نزدیک یہی صحیح ہے مسئلہ کسی اشربہ وغیرہ اشربہ سے مثل سرکے و شوربے کے وضو جائز نہین
ہے مگر نبیذ تمر سے وضو جائز ہے جب پانی مطلق نہو اول قول ابوحنیفہ رحمہ اللہ یہ اور پایا جانا اس پانی کا
تیمم کو منع کرتا ہے اور نبیذ تمر اوسے کہتے ہین کہ چھوارے پانی مین ڈالین اوس پانی مین اوسکی شیرینی آجاوے
اور گاڑھا یا نشیلا نہو اگر نشیلا ہو گیا تو اوسکا پینا حلال نہین ہے اور اوس سے وضو بھی جائز نہین ہے اگر
اوسے تھوڑا پکایا تو صحیح یہ ہے کہ اوس سے وضو جائز نہین ہے قول ابی یوسف رحمہ اللہ یہ تیمم کرے وضو نکرے
اس سے رجوع ہے قول ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا اور قول محمد رحمہ اللہ یہ جمع کرے وضو و تیمم کو اگر اوسکے ساتھ گدھے کا
جھوٹا اور نبیذ تمر پاتا تو گدھے کے جھوٹے سے وضو کرے اور تیمم کرے اور نبیذ تمر کیطرف التفات نکرے
اسواسطے کہ گدھے کا جھوٹا اصل مین طہور ہے اب گدھے کے پینے سے مشکوک ہوا اور نبیذ تمر اصل مین طہور
نہین ہے مسئلہ نمک کے پانی سے وضو جائز نہین ہے مسئلہ پانی مطلق متغیر ہوا مٹی یا خاک
یا گچ یا نوری یا پتہ کے ٹھہرنے سے وضو جائز ہے مسئلہ جس پانی مین خاک ملی ہے اور بہتا ہے وضو کیا
لیکن پانی غالب و رقیق ہے شیرین ہو یا کھاری جائز ہے اور اگر گاڑھا ہے تو وضو جائز نہین ہے مسئلہ
چنا یا باقلا پانی مین ڈالا اور متغیر ہوا رنگ و مزا و بو اگر رقت باقی ہے تو وضو جائز ہے اسواسطے کہ پانی کا نام
و طبع باقی ہے مسئلہ معتبر صورتون مذکورہ مین باقی رہنا رقت کا ہے اگر چنا اور باقلا وغیرہ پکایا گیا
اور پانی رقت پر باقی ہے تو وضو جائز ہے ورنہ نہین مسئلہ پانی مین روٹی بھگوئے اور رقت باقی ہے
تو وضو جائز ہے اور اگر گاڑھا ہو گیا تو وضو جائز نہین ہے مسئلہ پھٹکری پانی مین ڈالے اور وہ سیاہ
ہو گیا مگر رقت باقی ہے تو وضو جائز ہے مسئلہ برف پانی مین ڈالے وہ گاڑھا ہو گیا اوس سے وضو جائز
نہین کہ وہ بمنزلہ جمے ہوئے برف کے ہے اور اگر گاڑھا نہین ہے تو وضو جائز ہے مسئلہ جو چیز پانی مین
ملی سوا پانی خواہ کمات سے اور پانی پر غالب ہوئی تو اوسکا حکم اوسی چیز کا حکم ہے نہ حکم پانیکا اور اوس سے
بھی وضو جائز نہین اور اگر پانی غالب ہے تو اوسکا حکم حکم پانیکا ہے اور اوس سے وضو جائز ہے مثل دودھ و دوسرے کے

وشیرے کے اگر پانی غالب ہوگا تو وضو جائز ہے اور اگر غلبہ دودھ وریرے کا اور شیرے کو ہے تو وضو جائز نہین ہے مسئلہ
پانی مین درختون کی پتیان گرین اور رنگ اور بو اور مزا متغیر ہوگیا وضو جائز ہے مشائخ حنفیہ کے نزدیک مسئلہ
ان سب صورتون مین اعتبار غلبے کا ہے اوسکی تین صورتین ہین پہلے اعتبار رنگ کے غلبے کا پھر مزے کے پھر اجزا کے
اگر ایک چیز کا رنگ مخالف ہے پانی کے رنگ کے مثل دودھ و ریرے اور شیرے اور زعفران وغیرہ کے تو اعتبار رنگ
کا ہے اگر پانی کا رنگ غالب ہے تو وضو جائز ہے ورنہ نہین اور اگر اوس چیز کا رنگ پانی کے رنگ کے موافق ہے
مثل پانی تربوز وغیرہ کے تو اعتبار مزے کا ہے اگر پانی کا مزا غالب ہے تو وضو جائز ہے ورنہ نہین مثل پانی انگور وغیرہ کے
اگر کوئی چیز ایسی ہے کہ اوسکا اثر پانی مین ظاہر نہین ہوتا ہے تو اعتبار کثرت اجزا کا ہے یہ سب صورتین محمد رحمہ اللہ کے
نزدیک معتبر ہین اور ابی یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک غلبہ اجزا کا معتبر ہے نہ رنگ کا یہی صحیح ہے اگر اجزا پانی مطلق
کے غالب ہین تو وضو جائز ہے اور اگر مغلوب یا برابر ہین تو وضو جائز نہین ہے اسی پر فتوی ہے مسئلہ پانی خالص
پکالیا گیا اور متغیر ہوگیا اوس سے وضو جائز ہے مسئلہ جو پانی دہوپ سے گرم ہوا اوس سے وضو کا کچھ مضائقہ
نہین حنفیہ کے نزدیک اور شافعی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ مکروہ ہے طب کے رو سے اور بعض نے لکھا کہ جو پانی
دہوپ سے گرم ہوا ہے اوس سے وضو مکروہ ہے واسطے قول علیہ السلام کے کہ فرمایا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا
جسوقت پانی دہوپ سے گرم ہوگیا لا تفعلی یا حمیرا فانہ یورث البرص نکر تو ایسا اے حمیرا کہ وہ برص پیدا کرتا ہے اور
اسی طرح حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے مسئلہ جو پانی کہ آگ پر گرم ہوا ہے اوس سے طہارت مکروہ
نہین ہے مسئلہ جو پانی کہ نجاسات سے گرم کیا جاتا ہے اوس سے وضو مکروہ نہین ہے مسئلہ کنوین کا پانی و دریا کا و نہر کا
جو دہوپ سے گرم ہوجاتا ہے اوس سے وضو مکروہ نہین ہے اونیسوان چشمہ برتنون کے پانی کے حکم مین مسئلہ
اگر کنوین کا پانی کہینچکے برتن مین رکہا بعد تہوڑی دیر کے برتن مین چوہا مرا پایا برتن نجس ہے کنوان طاہر ہے اس واسطے کہ
احتمال اسکا ہے کہ کنوین سے نہ نکلا ہو برتن مین گرا ہو مسئلہ ایک برتن مٹکے سے پانی نکالنے کو رکہدیا اور کہا
اس سے پیو اور وضو کرو جب تک یقین نہو کہ اسمین نجاست ہے وضو کرے مسئلہ مٹکا پانی سے بہر کر رکہا ہے
اوس سے پانی رستا ہے یا ایسا ٹوٹا ہے کہ قطرہ قطرہ پانی ٹپکتا ہے اوس جگہ کتے نے اپنا منہ لگایا مٹکے کا پانی طاہر ہے
مٹکا تین بار دہونے سے طاہر ہوگا مسئلہ انسان کو اپنے وضو کے واسطے برتن خاص کرنا مکروہ ہے
مسئلہ لڑکے نے اپنا ہاتھ یا پیر برتن مین ڈالدیا اگر جانا کہ اسکا ہاتھ یقینی نجس ہے تو وضو جائز نہین
اور اگر جانا کہ اسکا ہاتھ یقینی طاہر ہے تو وضو جائز ہے اور اگر نہین جانتا کہ اسکا ہاتھ یا پیر نجس ہے یا طاہر تو مستحب
ہے کہ اور پانی سے وضو کرے اس لیے کہ لڑکا اکثر نجاست سے عادتاً خالی نہین رہتا ہے اور اگر وضو کر لیا تو جائز ہے
اور اگر لڑکے کے ساتھ کوئی محافظ ہے تو پانی طاہر اور طہور ہے مسئلہ ایک شخص پانی لایا اگر مسلمان

عادل نے کہا کہ یہ نجس ہے تو اس پانی سے وضو نہین جائز ہے ورنہ جائز ہے اگر ایک شخص نے پانی کے
طہارت کی دوسرے نے نجاست کی خبر دی اگر دونون عادل ہین تو ظن غالب پر عمل کرے چاہیے دونون
آزاد ہون یا ایک آزاد اور دوسرا غلام اگر دو غلام نے نجاست کی اور ایک آزاد نے طہارت کی خبر دی
تو لائق نہین کہ وضو کرے اگر دو آزاد ثقہ نے طہارت کی اور دو غلام ثقہ نے نجاست کی خبر دی
تو آزاد کا قول اختیار کرے اور اگر خبر دی لڑکے یا معتوہ یا کافر نے نجاست کی اور ظن غالب اوسکے
صدق کا ہے تو اس پانیکو پھینکدے اور اور پانی سے وضو کرے اگر پاوے اور اگر اور پانی نہ پاوے تو
تیمم کرے اور اگر ظن غالب اونکے کذب کا ہے تو اوسی پانی سے وضو کرے اگر دونون صورتون مین یعنی
صدق و کذب مین وضو کریگا کافی ہے **مسئلہ** مشکے کے پانی سے وضو کیا اور اوسکی نجاست کا یقین نہین
ہے تو وضو جائز ہے **مسئلہ** جو پانی سے بہاگا اور پانی کے کاسی پر گذرا شمس الائمہ حلوائی نے کہا ہے کہ اگر
بلی نے زخمی کر دیا ہے تو کاسا نجس ہے ورنہ نہین **مسئلہ** خشکی کا سانپ برتن مین مر گیا اگر اوسکے خون
سائل ہے تو پانیکو فاسد کریگا یہ ابی یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک ہے لیکن ابی حنیفہ و محمد رحمہما اللہ کے نزدیک
نجس نہ کریگا **مسئلہ** مشکے مین موزے یا جوتیکا ٹکڑا اگرا نجس نہ کریگا جبتک اوسکی نجاست کا یقین نہو
**مسئلہ** ایک شخص کے یہان تین مشکے ہین ایک مین گھی دوسرے مین شیرا تیسرے مین سرکا اوس شخص نے
ہر ایک سے ہر چیز نکال کے طشت مین رکھی پھر اوسمین چوہا مرا پایا تو اوسکے دریافت کی یہ صورت ہی کہ اوس
چوہے کا پیٹ چاک کرین گے اگر اوسکے پیٹ سے گھی نکلا تو گھی کا مشکا نجس ہے اگر سرکا نکلا تو سرکیکا مشکا
نجس ہے اگر شیرا نکلا تو شیریکا مشکا نجس ہے اگر کچھ نہ نکلا تو بلی کے آگے رکھین گے اگر بلی نے اوس چوہیکو کہایا
تو گھی اور شیریکا مشکا نجس ہے اور اگر نہ کہایا تو سرکیکا مشکا نجس ہے بواسطیکہ بلی گھی او شیریکو کہاتی ہے اور
سرکے کو نہین کہاتی ہے **مسئلہ** جو پالیسے ہوئے گھی مین گر کے مر گیا تو چوہا اور اوسکے گرد کا گھی نکالڈالین
گے پاک ہوگا اگر پگھلے ہوئے گھی مین نجاست یونہی یا چوہا مر گیا چوہا نکالڈالین گے اور اوسکو چراغ وغیرہ
مین جلا ڈالین گے اور بعض نے لکہا ہے کہ اوسکو اسطرح پاک کرین گے کہ اوس گھی کو ایک برتن مین
رکھکے اسقدر پانی ڈالین گے کہ گھی پانیکے اوپر آجاتے پھر پانی پھینکدین گے اسی طرح تین مرتبہ دھوتین گے
گھی پاک ہوگا **مسئلہ** شیرے مین چوہا مر گیا چوہیکو نکالڈالین گے اور اوس شیرے کو ایک برتن مین
رکھکے پانی ڈال کے اسقدر پکادین گے کہ سب پانی جلجاے جسقدر شیرا تہا رہجاے اسی طرح تین مرتبہ
پکادین گے پاک ہوگا **مسئلہ** شہد نجس ہوگیا تو اسی طرح تین بار پانی ڈال کے پکادین گے پاک ہوگا
چاہے اوسمین نجاست ذی جرم ہو یا نہین یا رنگ آگیا ہو یا نہ آیا ہو **مسئلہ** جو پانی کہ سبیلون پر

رکہا رہتا ہے اوس سے وضو کرنا مکروہ ہے اسواسطے کہ پینے کو رکہا ہے نہ وضو کرنیکو مسئلہ جنگل مین مٹکا پانی کا رکہا ہے
جائز ہے کہ تیمم کرے اور اوس سے وضو نکرے اسلیے کہ وضو کیواسطے نہین رکہا ہے بلکہ پینے کو رکہا ہے اور یہ رکہنا
اس نوع کی اباحت پر دال ہے تو اوسکا استعمال غیر مین نکرے ہان جب بہت پانی ہو تو دلالت کرتا ہے کہ پینے
اور وضو دونون کے لیے رکہا ہے تو وہین بیٹہہ کے وضو کرے اور وضو کیواسطے یہ پانی باہر نہ لے جائے
پینے کو باہر لیجائے مسئلہ پانی مغصوب سے وضو کیا جائز ہے اور مکروہ مسئلہ پانی پینے کو مسجد یا راہ مین
رکہا ہے اوس سے وضو نکرے مسئلہ بلی نے برتن یا کپڑے پر پیشاب کردیا نجس کریگا اسی طرح جو ہر کیا [illegible] ابو
ابو جعفر رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ برتن کو نجس کریگا نہ کپڑیکو اور پیشاب اور بیٹ چمگادڑ کی نجس نہین کرتی ہے
مسئلہ نئی صراحی مین شراب رکہی پہر اوسکو خالی کیا جبتک اوسمین رنگ یا بو یا مزا باقی ہی بالاجماع وہ
صراحی نجس ہے اور اگر بو اور مزا اور رنگ جاتا رہا تو تین بار دہونے سے ابی یوسف اور ابی حنیفہ رحمہما اللہ کے
قول پر پاک ہوگی اور محمد رحمہ اللہ کے قول پر پاک نہوگی مسئلہ انجورہ مین پانی پیکے شراب رکہی پہر خالی
کیا جبتک بو اور مزا اور رنگ باقی ہے بالاجماع نجس ہے اور اگر یہ سب جاتا رہا تو دہونے سے بالاتفاق
پاک ہی مسئلہ حاکم شہید نے ابی یوسف رحمہ اللہ سے ذکر کیا ہے کہ تہوک یا بلغم یا رینٹ اگر وضو کرنیوالے کے
برتن مین گرے وضو جائز ہے اور مکروہ مسئلہ [illegible] نے کسی برتن مین کہایا اور اوسکے منہ سے اوس مین
کچہ گرا تو اوسکا کہانا مکروہ ہے مسئلہ مشکے مین بلی گری اور اوسی وقت زندہ نکلی اور کسی نے اس پانی سے
وضو کیا جائز ہے مسئلہ زندہ وحوش پانی پر گذرا اور یقین ہوا کہ اوسنے پانی پیا تو نجس ہے ورنہ پاک ہے
بیسوان چشمہ حمام کے حوض کے حکم مین مسئلہ حمام مین جانا مشروع ہے مرد اور عورت سب کے
واسطے اور بعض نے اسکے خلاف کہا ہے اور مروی ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم حمام مین تشریف
لے گئے اور صفائی لی اور حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ حمص کے حمام مین داخل ہوے لیکن حمام مین
اوسوقت جانا مباح ہے جب کوئی شخص اوسمین ننگا نہو مسئلہ حمام کے حوض کا پانی سبکے نزدیک طاہر ہے
جبتک یقین نہو کہ اسمین نجاست گرے مسئلہ کسی نے اپنا ہاتہ نجس حوض مین ڈالا اگر حوض کا پانی ٹہہرا ہوا ہے
کہ نہ اوسمین منبے سے پانی آتا ہے نہ لوگ اپنے کاسے ڈبوتے ہین نجس ہوگا حوض کا پانی اور اگر لوگ اپنے
کاسے ڈبوتے ہین لیکن منبے سے پانی نہین آتا ہے یا منبے سے پانی آتا ہے اور لوگ اپنے کاسے نہین ڈبوتے
ہین اسمین اختلاف ہے اکثر اسطرف ہین کہ حوض کا پانی نجس ہے اسپر فتوی ہے اور اگر لوگ اپنے کاسے پیہم ڈبوتے
ہین اور منبہ سے بہی پانی آتا ہے اسمین بہی اختلاف ہے لیکن اکثر اسطرف ہین کہ نجس نہین ہے اسی پر
فتوی ہے مسئلہ جو شخص کہ حمام مین گیا اوسکو چاہیے کہ اتنا ٹہرے کہ اچہی طرح نہالے اور پانی بہائے

بے اسراف **مسئلہ** حمام کا حوض نجس ہوا اور اوسمین پانی داخل ہوا طاہر نہوگا جبتک نہ نکل جاوے جسقدر
اوسمین پانی ہے تین بار اور بعض نے کہا کہ جسقدر پانی ہے اگر ایک بار نکل گیا طاہر ہوگا واسطے غلبہ پانی جاری
کے اور اول اولی ہے **مسئلہ** حمام کا حوض نجس ہوگیا اوسمین سے کسی نے اپنے کاسے مین پانی لیکے منبع
کے نیچے رکھدیا منبع کا پانی داخل ہوا اور کاسے کا پانی بہا اگر اوس سے وضو کیا جائز نہین ہے اور بعض
متاخرین نے کہا ہے کہ جسقدر پانی کاسے مین ہے اگر اوس سے زیادہ نکلگیا وضو جائز ہے یہ بات اوسوقت
ہے جب منبع سے کچھ پانی نکلا اور جاری ہوا اور اوسمین کوئی اثر آثار ثلثہ مذکورہ سے باقی نرہا اور اگر کوئی اثر
آثار مذکورہ یعنی مزے یا رنگ یا بوسے باقی رہا طاہر نہوگا اگرچہ بہت نکل گیا ہو **مسئلہ** ایک شخص حمام مین گیا
اور غسل کیا اور باہر نکلا بے پیر دہوے کچھ مضائقہ نہین واسطے ضرورت کے اور نماز جائز ہے اسی پر فتوی
ہے اور بعض کتاب مین دوسری روایت ہے کہ لازم ہے اوسکو دونون پیر دہونا ہر حال مین چاہیے یقین
ہو کہ اوسمین جنب ہے یا نہین **مسئلہ** کسی نے حمام مین پیشاب کیا پہر اوسمین وضو کیا اسمین اختلاف
ہے لیکن ظہیر الدین رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ اگر اسقدر پانی زمین پر گرا کہ قلب مطمئن ہوا کہ پیشاب بہگیا تو طاہر
ہے **مسئلہ** جاے طہارت مین پیشاب کرنا مکروہ ہے اور سبب مفلسی کا ہوتا ہے **مسئلہ** جو پانی کہ حمام کی
زمین پر بہتا ہے اصح روایت ابی حنیفہ او ابی یوسف رحمہما اللہ مین یہ ہے کہ یہ پانی طاہر ہے جبتک یقین نہو کہ
اوسمین جنب ہے **خاتمہ** مسائل متفرقہ کے بیان مین **مسئلہ** بخارات جو حمام کے دیوار او چہت سے
بسبب آگ گرم ہونیکے ٹپکتے ہین اگر کپڑے پر ٹپکے تو نجس کرینگے بعض کے نزدیک اور مختار یہ ہے کہ نجس نکرین
گے اگرچہ ناپاکی جلائی گئی ہو یا اصطبل مین لید وغیرہ جلائی گئی اور اوسکی چہت مین برتن لٹکا ہے اس آگ
جلنے سے اوسمین سے قطرہ بخارات کے ٹپکنے لگے قیاساً نجس ہین اور استحساناً نجس نہین ہین اور اسکا اصل
اسمین یہ ہے کہ اگر کسی جگہ نجاست جلائی جاے اور اوس مکان کی دیوار وغیرہ سے بسبب اسکی گرمی کے
بخارات ٹپکے اگر اسمین اثر نجاست کا ہے نجس کرینگے ورنہ نہین **مسئلہ** بکری کا بچہ پیدا ہوتے ہی پانی مین
گرا اور مرغی کا بیضہ نکلتے ہی پانی یا شوربے مین گرا فاسد نہ کریگا **مسئلہ** دودہ گہی کا پانیکو فاسد کریگا یا نہ
فاسد نکریگا جبتک بہت نہو **مسئلہ** ہڈی اور پشم اور بال اور پٹھا اور سینگ اور سم اور کہر اور جہلی اور خشک
اور گوشت مردے کے چیزونکا خشک او تانتی واقت جب یہ سب چیزین خشک ہوان اور اسپر چربی نہو
اگر پانی مین گرین فاسد نہ کرینگے اور ان سب سے نفع لینا مباح ہے ابی حنیفہ او ابی یوسف رحمہما اللہ
کے قول پر **مسئلہ** سور کے بال اگر پانی مین گرے فاسد کرینگے اسلیے کہ نجس العین ہے اسی طرح سور کے
سب اجزا نجس ہین **مسئلہ** نافہ مشک کا طاہر ہے بالاتفاق **مسئلہ** جیسے کی درندون وحوش کی بعد

ذبح کرے اگر پانی مین گری ابو جعفر رحمہ اللہ نے کہا ہے پانیکو فاسد کریگی یہی مختار ہے **مسئلہ** کتے نے انسان کا جسم یا کپڑا غصہ مین پکڑا تو نجس ہوگا
اسواسطے کہ غصہ مین دانت سے پکڑتا ہے اور اوسین تری نہین ہوتی ہے اور اگر کہیل مین پکڑا تو نجس کریگا اسلیے کہ کہیل مین دانت اور ہونٹھہ دونو ن
سے پکڑتا ہے اور ہونٹھونمین تری ہوتی ہے اور بعض نے کہا ہے جبتک تری نہ دیکہے کپڑا اور جسم نجس نہوگا اگرچہ کتے نے غصے یا کہیل مین پکڑا ہو یہی
مختار ہے **مسئلہ** نجس مٹی پانی مین ملی یا پانی نجس مٹی مین ملا نجس کریگی واسطے ترجیح نجاست کے احتیاطًا یہی مختار
ہے **مسئلہ** کنوین مین پرانا موزہ یا جوتا یا چمڑے کی سپر جسے لڑکے کہیلتے ہین گری اگر وہ عین نجاست کا یقین ہے
تو کنوان نجس ہوگا ورنہ نہین **مسئلہ** امام حلوانی رحمہ اللہ نے کہا کہ جو کیڑے کہ نجاست سے پیدا ہوتے ہین نجس
نہین ہین اور اسی کلیہ سے استثنا کیا کہ جو کیڑے پاخانہ یا پیشاب کے مقام سے نکلتے ہین وہ نجس ہین اگرچہ اون مین خون سائل
نہین ہے لیکن فقیہ ابو جعفر رحمہ اللہ نے غریب روایت مین ذکر کیا ہے کہ وہ طاہر ہین **مسئلہ** لکڑی نجاست بہری او غلیظ
جلایا گیا راکہ ہوگیا وہ راکہ تہوڑے پانی مین گری فاسد کریگی اسیطرح اگر گدہا کان نمک مین گرا اور نمک ہوگیا یہ نمک نہ کہایا جاییگا
یہ سب ابی یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک ہے اسواسطے کہ اجزا اسکے نجس ہین تو باقی رہی نجاست من وجہ اب نجاست سے احتیاطًا
بچنا چاہیے اور محمد رحمہ اللہ کے نزدیک طاہر ہے نمک کہایا جاییگا اور راکہ اگر تہوڑے پانی مین گری فاسد نکریگی مثل شراب کے
جب سرکا ہو جاسے اسی پر فتوی ہے **خاتمہ کتاب** حمد پروردگار دریای ناپیدا کنار ہے برے بڑے تیراک ہاتہ پاون
مار کر تہکے نہ تہاہ ملی نہ ساحل تک پہونچے گو اپنے اپنے ظرف کے موافق بہر لیا اپنے زعم مین احاطہ کر لیا مگر جب غور کیا معترف
قصور ہوے خیال باطل نہ لیسے دور ہوئی تا خوفناک حق معرفتک کے سوا چارا نہوا دم مارنیکا یارا نہوا مگر حباب دین قویم بحر رسالت
کی پناہ لی کنارہ دیکہا کعبہ مقصود کی راہ لی اوس ناخدای زورق ہدایت نے ورطہ ہلاکت تلاطم کفر و ضلالت سے بچایا ساحل
نجات تک پہونچایا جاری ہے چشمہ فیض اسلام ہوا سیراب ہر تشنہ کام ہوا آل اطہار کے لیے کہ آشنای قلزم طریقت تہے مثل
اہلبیتی کمثل سفینۃ نوح کا حکم آیا اور یاران رفیق اختصاص اصحابی کالنجوم کا خطاب پایا جہر دین محمدی کو چمکایا محیط معرفت کو
بڑہایا کسی گمراہ کو رباطن نقش ہستی سیل فنا سے مٹایا رلج لیا کسی مغرور کو صولت محمدیہ سے دبکایا اخراج لیا شجرہ طیبہ آبیاری صحابہ و
تابعین سے سبز و شاداب ہوا سبزہ خوابیدہ کفر پامال و خراب ہوا چار دانگ عالم مین اسلام کا رواج ہوا سارے جہان مین محمدی کا راج ہوا
علیہ افضل التحیات اکمل التسلیمات آمین ثم آمین بعد اسکے پوشیدہ نہ رہے کہ اندنون شفیق دلی انیس ازلی قلزم محبت امتنان عمان فیض و
احسان محمد عبدالواحد خان نے راقم سے کہا کہ گو مسائل پانی کے کتب فقہ مین مسطور ہین مگر کم استعداد استخراج سے معذور ہین
اور مطلب نکال لینے مین غوطے کہاتے ہین طاہر کو مستعمل نجس کو طاہر بتاتے ہین مناسب ہے کہ ایک رسالہ اردو مین تحریر ہو
فقہا کی بی کم و کاست تقریر ہو کہ طاہر و نجس کی کیفیت کہل جای اہل خرد کی میزان نظر مین تل جای یہ ایمای شفیق
کن کی روش کشتی طبع کا رہبر ہوا خامہ مؤلف کا اس بحر بیکران پر گذر ہوا تا دہان قصد کے مستول پر ہمت کی پال
چڑہای باد مراد فکر معین ہوئی سمت مقصود کی راہ پائی آئی الغفلۃ اور یہ حال اس آغاز کا بخیر انجام ہوا و ادایت

فجاء اللصوص وذهبوا إليّ بالبندقة
پس آمدند غارتگران و بگذاشتند سوی من تفنگ را
فتنكبت عني ووقتها الشر إلى ما رأيت
پس بگذشت نشانه از من و محفوظ ماندم پس و تنبیه دیدم
أهل كليانة قد تعودوا الإسراف
صاحبان کلیانه را که باز گشتند در فضول خرچی
والتبذير ورأيت فيهم أيضا بدعات
و هم آگنده کردن مال و دیدم در میان اینها نیز بدعتها
ابتدعوها فارتكبوها فصرت
که نو پیدا نموده اند در دین آنها و مرتکب آنها شدند پس گشتم
أعظهم بالقرآن والحديث أعظ
که پند دهم آنها را بالقرآن و حدیث و نصیحت دهم
غيرهم في البلاد والقرى حتى عظت
سوای آنها در شهرها و دیهها تا آنکه پند دادم
أهل مندسور في مصلاهم يوم العيد
مسلمانان مندسور را در عیدگاه روز عید
وكانوا زهاء ثمانية آلاف وكان
و بود جماعت آنها قریب هشت هزار و بود
ذلك من سنة ١٨٧٣ إلى سنة ١٨٦٦ ثم كان

کہ ڈاکون نے بندوق چلائی گولی
نہ لگی سنہ ١٨٦٣ سے سنہ ١٨٦٦ تک
کلیانہ کی بہت سے فضول خرچیاں
اور بدعتیں وعظ و نصیحت سے
موقوف کرنے کے علاوہ کئی
شہروں اور گانوں میں وعظ کہتا
پھرتا رہا منجملہ اون کے مندسور
کی عیدگاہ میں عید کے دن
مجمع کثیر آٹھ ہزار مسلمانوں میں
وعظ کہا

این در سنه ۱۲۶۲ تا سنه ۱۲۶۶ بوده باشد

دُخُولِي بَلْدَةَ اُودَے پُور سَنَة ۱۲۶۶ع

درآمدن من شهر اودے پور سنه ۱۲۶۶ع

وَقَدْ لَسَعَنِي هُنَاكَ حَنَشٌ اَسْوَدُ فِي

مرا نیش گزید مار سیاه در

رِجْلِي فَمَا عُوفِيتُ مِنْ ذٰلِكَ اِلَّا بِفَضْلِهِ

پاے من پس نه شفا یافتم ازین مگر بفضل خدا

تَعَالىٰ بَعْدَ مَا قَاسَيْتُ شَدَائِدَ مُؤْلِمَةً

بعد برداشتن سختیهای دردناک

ثُمَّ عُيِّنْتُ رَاسَ الْمُدَرِّسِيْنَ فِي تَعْلِيْمِ الْعَرَبِيَّةِ

باز چون مقرر شدم مدرس اول در آموختن عربی

وَالْفَارِسِيَّةِ فِي الْمَدْرَسَةِ مَهَارَانَا وَالِيْ

و فارسی در مدرسه مهارانا والی

وَفُوِّضَ اِلَيَّ اَمْرُ مِسَاحَةِ الْاَرْضِ وَتَحْدِيْدِهَا

سپرده کرده شد بسوی من کار پیمایش زمین و حد بستن آن

فِي قُرىٰ گرَاوَه ثُمَّ فِي سَنَةِ ۱۲۶۹ع

در دیهات گراوه باز در سنه ۱۲۶۹ع

شَرَعَ مَهَارَانَا سَنْبُوسِنْگه فِي تَعَلُّمِ

آغاز کرد مهارانا سنبوسنگه در آموختن

سنہ ۱۲۶۶ میں اودے پور میں وارد ہوا
اسکا لے ناگ نے پاؤں میں
کاٹا علاج سے غایت درجہ
تکلیف پانے کے بعد
بفضل خدا تعالی شفا پائی
سنہ ۱۲۶۷ میں مدرس اول
عربی اور فارسی کا
مہارانا اسکول میں مقرر ہوا
پھر مہتمم حد و بست پرگنہ گروہ
تحصیل حضوری کیا گیا سنہ ۱۲۶۹ع
میں مہارانا سری شنبو سنگھ
جی مجھسے فارسی اور اردو پڑھنے
لگے۔

الفارسيّة والأردو ومنّي ترقّي

فارسی و اردو از من باز ور

سنة ۱۸۷۳ع جُعِلَ لي أمر القضاء في محكمة

سنه ۱۸۷۳ع گردانید مرا حاکم در محکمه

المرافعة التي ترفع فيها القضايا المنفصلة

اپیل که پیش مے شدند دران مقدمات فیصل شده

في محكمتي الديواني والفوجداري

در هر دو محکمه دیوانی و فوجداری

فصار مهارانا سجن سنگه في أوائل

وگشت مهارانا سجن سنگه در ابتدای

عهده يتعلّم منّي الأردو ثمّ شرّفني

عهد خود بیاموختن از من اردو و باز شرف داد مرا

بأن جعلني ممّن يصاحبه ويلازم حضرته

تا آنکه گردانید مرا از آن کسانیکه مصاحب او بودند در حضور او

ثمّ في سنة ۱۸۷۶ع جعلوني فيمن يدبّرون

بیماندند پس در سنه ۱۸۷۶ع گردانیدند مرا از آنها که تدبیر کار

أمر التعليم وفي سنة ۱۸۷۷ع لمّا اشتكت

تعلیم مے کردند و در سنه ۱۸۷۷ع وقتیکه نالشی شده بود

سكّان الجبال ممّا نالهم من جور

سنه ۱۸۷۳ع مین محکمه اپیل صدر عدالت

دیوانی اور صدر نظامت

فوجداری پر حاکم مقرر ہوا۔

سنه ۱۸۷۴ع مین مہارانا

سری سجن سنگه جی کو ابتدا

مسند نشینی مین چند مہینے

اردو پڑھائی پھر آخر تک

مصاحبت مین رہا۔

سنه ۱۸۷۶ع مین سررشته

تعلیم کا ممبر مقرر ہوا۔

سنه ۱۸۷۷ع مین ضلع

مگرہ کی رعایا کے حاکم اور

باشندگان کوهستان از قوم بهیل با نچه رسید آنها را از ظلم

حکامهم وعمالهم الی الملک الموصوف

حاکمان و عاملان آن بسوی ملک موصوف

امرنی بالتفقد لمساکنهم لاجل النظر

امر کرد مرا بجستجو بسوی آبادی آنها برای چشم

فی شکایتهم والتفحص عن امر الحکام

در شکایات آنها وجستجو کنم از کار حاکمان

فتفقدت الیهم فکان مدة ما ربع

پس آهنگ کردم بسوی آنها پس از روستا آنچه جمع کرده شد

الی من المالیة ثلاثة الاف

بسوی بیش از سه هزار

قریة وکان مقدار ما ثبت علی الحکام

مثل و بود اندازه آنچه ثابت شد بر حاکمان

مما غصبوا من مال البلد وله ثلاث

ازانچه غصب کردند از مال سرکار سه لک

مائة الف وخمسین الفا وکان

و پنجاه هزار و بود

الافغانیون العسکریة الصباحون

افغانان لشکر یا سرداران کسانیکه

دوسرے افسرون پر
نالشی ہونے سے اعلےٰ
اختیارات کے ساتھ
تحقیقات غبن اضلاع نگرہ
کے دیہات مین جا کر کی جنکی
تین ہزار بستیون کی ترتیب
سے ساڑھے تین لاکھ (۳۵۰۰۰۰)
روپیون کا غبن حاکمون اور عاملون
کی نسبت ثابت ہوا
سنہ ۱۸۷۸ء مین ولایتیون کی
فوج کے اثنا تحقیقات
غبن مین ایک ولایتی نے
جسپر بندوق چلائی عنایت ایزدی
سے گولی نہ لگی

وَجَعَلُوهَا فِي أُمُورٍ يُفَوَّضُ مَا يَتَعَلَّقُ بِهَا
سپرنڈنٹ ورد و را و را سپرد اصلاع مقرر
مِنْ نَوَاحِيهَا وَكَانَ لِيَ الْإِطْلَاقُ
از اطراف آں و بودم حاکم با اختیار در
اقْتَضَايَا الْمُجِسْتْرِيتِيَّةِ وَمَعَهَا قُلْتُ
اجراء مقدمات فوجداری و با وجود این شغل
أَمْرُ الْفَصْلِ فِي الْمُطَالَبَاتِ وَحُوِّلَ إِلَيَّ أَمْرُ
شده جج در مقدمات دیوانی و گردانیده شد بر
تَصْفِيَةِ الْبَلْدَةِ وَحِفْظِ الصِّحَّةِ وَالْبِنَا
سپرد من کار صفائی شهر و حفظان صحت و بیر
وَكَانَ الْإِهْتِمَامُ إِلَيَّ فِي سِتَّةٍ وَعِشْرِينَ
بود در روشنی سوی من در بست و شش
صِيغَةً مُخْتَلِفَةً مِثْلَ التَّنْوِيرِ وَرَشِّ الْمَاءِ
کارخانه مختلف مانند روشنی و آب پاشی
فِي الطُّرُقِ وَبِنَاءِ الْكَنِيفِ وَرَفْعِ
در راه و بنا کردن جاهائے رفع حاجت
نَتْنِهَا وَتَعْمِيرِ السَّابِقِ وَتَرْتِيبِ
و دور کنانیدن گندگی آں و تعمیر کردن با مهائی درستی
أَسْوَارِ السُّوقِ مِثْلَ التَّسْعِيرِ وَتَفَقُّدِ أَمْرِ

ڈسٹرکٹ سپرنڈنٹ
پولس ہوا جسمین مجسٹریٹی کے
اختیارات کلی حاصل تھے اور
اسی کام کے ساتھ
جج مطالبات خفیفہ اور
کمشنر میونسپلٹی اور
حفظان صحت مقرر ہوا اور
جدید انتظام سے
چھبیس کارخانجات متفرق
مثل شہر کے روشنی اور
چھڑکاؤ اور بم پولس اور بازارات
کی درستی اور بازاروں کی چودھرات
وغیرہ کا کام انجام دیتا رہا

کارہاے بازار مثل نرخ مقرر کردن و پرسش گرانی
الغلة وغيرها من الماكولات وجميع ما ينتفع
غلہ نمودن در نبودن آنچہ بوئے غیرہ از اسباب خوردنی و تمام اشیائے کہ نفع مند میشد
بها الناس وقد رأيت رجلا من المساكين
از انہا مردمان و ہر آئینہ دیدم مردے را از تنگدستان
ينادي لما اشتد به من الفقر والجوع
منادی میکرد بسبب آنکہ سختی رسیدہ بود او را از فقر و گرسنگی
أمنكم من يستخدمني ويعطيني ما اسد به
آیا کسے ہست از شما کہ خدمت گیرد از من و بدہد مرا آن چیزے کہ دفع کنم بہ آن
جوعي فبنيت دار المساكين يعطى لهم
گرسنگی خود بنا کردم محتاج خانہ داده میشود آنہا را
فيها الطعام والشراب واللباس
در آن نان و آب و جامہاے
ويداوى من كان له مرض وكان
دوا کردہ میشود و دوا براے ہر کسے کہ لاحق شدہ او را مرض
ارباب المواشي يتركونها سدى مهملين
و بود صاحبان مواشی کہ واگذاشتند آنہا را آوارہ و بیکار
لما تسن وتهرم فبنيت لها [illegible] کانجی ہوس
بسبب پیر شدن و ضعیف بودن ایشان بنا کردم براے آنہا کانجی ہوس

ایک آدمی کو غایت درجہ محتاج
دیکھکر اور اوس کی اس ندا کو سنکر
کہ کوئی مجھسے چاکری لے اور مجھکو
ٹکڑا دے محتاج خانہ قایم کیا
جس مین محتاجون کو روٹی کپڑے
اور علاج کا بندوبست عمدہ تہا اور
شہر مین جن لوگون کے پاس مویشی
تھے وہ اونکو آوارہ چھوڑ دیتے
تھے خاص کر اوس حالت مین کہ
جب وہ بڈھے اور بیمار ہو جاتے
تھے اون کے لیے کانجی ہوس
بنایا

محروسة وتعلقت تسقي قرار عامة

که محافظت کرده [illegible]

أهل أودي بور فسخط أعني لما أجريت

تمام اهل شهر اودی پور از این انتظام [illegible]

عليهم هذه الصيغ والقوانين أرادوا

کردیم بر ایشان کارخانها وقاعدها را وارادہ کردند

أن أعزل عما وليت عليه فغلقوا

معزول کرده شوم از انچه حاکم گردانیده شده ام بر او پس بند کردند

الأسواق وقعدوا عن البيع فيها والشراء

بازارها را و موقوف [illegible] خرید و فروخت [illegible]

فما فتحوها إلا بعد سبعة أيام لما نبههم نبيه

پس نکشادند آنها را مگر بعد هفت روز وقتیکه سرزنش کرد آنها را [illegible]

عما كانوا عليه من الخطأ في ذلك وأراهم

از خطا که بودند بر او [illegible] آثار

وجه الصواب فيما فعلت لما كانت البغاوة

[illegible] اسلام [illegible] کرده [illegible]

من سكان الجبال اجتمع الألف من قوم

از شهر کان کوه ها [illegible] جمع [illegible] از قوم

بهيل في قلعة ادسي گڈه واحتووها [illegible]

جسمین اون کی گہاس اور پانی
اور دوا داروکا پورا انتظام تہا
ان باتون سے اودی پور کے
لوگ مجہسے ناراض ہوے اور
مجہکو نکالنا چاہا اس لئے ہڑتال کر
خرید فروخت عام طور سے
بند کردی ساتہہ دن کے
بعد جبکہ رزیڈنٹ صاحب
نے تنبیہ کی تب دوکانین کہولین
اور اون کے سمجہانے سے
اپنی خطا پر نادم ہوئے
پہر گروہ کے بہیلون نے
بغاوت کی اوسی سبب
سے ارسی گڈہ کے ہزارون
بہیل جمع ہوکر قلعہ ارسی گڈہ
مین جو سوار پیدل پولس کے
تہے

كيكڑي الواقعة في جانب الشمال من
كيكڑي كہ واقعست بجانب شمال از
اجمير قطعة استطالت من الغمام مثل اسطوانة
اجمير ہر آئينه پاره از ابر مانند اسطوانه
وقعت بغتة على الارض ثم غابت
افتاد ناگہان بر زمين وغائب شد
فقصدت ذالك الموضع فرأيت
پس آہنگ كردم دران موضع وديدم
آثار ثلثة اقدام مثل قدم الانسان
نشان ہاي سہ قدم مانند قدم آدمي
طول كل قدم يسع مسقط جسد الانسان
درازي ہر قدم بوسعت جسم انسان بود
وكان بين كل قدم مسافة ثلثين
وبود درميان ہر قدم فاصله سي
فيت انخفضت الارض من شدة
فٹ وشگافته شد زمين از سختي
وقوعها ما علمت وجهها وفي سنة ١٨٦ع
اتفاق افتاد وندانستم سبب آنرا ودر سنہ ١٨٦ع
عينت طبيبا في رياسة اسين المتعلقة

كيكڑي ضلع اجمير كے شمال
مين دو كوس كي دوري پر سمے پہر
كو پاره ابر زمين تك ستون
كي مانند دفعةً كهڑي ہوكر
غائب ہوجانے كا
مين نے اور سبہون نے
ديكها جہان تين نشان
قدم آدمي كے نہايت بڑے
جسمين آدمي سما جاوے
تيس فيٹ كے درمياني فاصلہ
سے نظر آئے قدم كے
دباؤ سے زمين مين درزين
پڑ گئي تهين جسكي وجہ
مجكو معلوم نہوئي —
سنہ ١٨٦ع مقام اسيند مين
بعهدہ طبابت حكيم مقرر ہوا

